تنبیہ:- بہت مشہور ہے کہ عقیقہ کا گوشت بچہ کے ماں باپ، نانا، دادا، دادی کو کھانا درست نہیں سواس کی کچھ اصل نہیں ۔اس کا حکم قربانی کا سا ہے۔[1]

## عقیقہ کی کھال کا حکم

**سوال** :-عقیقہ کی کھال کی قیمت کا مصرف کیا ہے اور وہ کھال یا پوست قربانی بعینہ مالدار یا بنی ہاشم کو دے سکتے ہیں یا نہیں؟

**الجواب**:-بعینہ مالدار و بنی ہاشم کو دینا درست ہے۔

**سوال** :-عقیقہ کی کھال سے بھی مثل قربانی کے عقیقہ کرنے والا خود منتفع ہوسکتا ہے کہ کوئی چیز بنوا کر اپنے کام میں لاوے یا نہیں؟ اور فروخت کرنے کے بعد قیمت کا صدقہ کرنا واجب ہے یا نہیں؟

**الجواب**:-اضحیۃ (قربانی) میں جو شرائط واجب ہیں عقیقہ میں محض مستحب ہیں، اس لئے قیمت کا صدقہ کرنا بھی مستحب ہوگا، اور انتفاع بالجلد یعنی کھال سے نفع اٹھانے) کے جواز میں کوئی شبہ نہیں۔[2]

**مسئلہ**:-عقیقہ کے جانور کی ہڈی توڑنا درست ہے۔

**مسئلہ**:-اوجھڑی کا کوئی مصرف نہیں جسکو چاہے دے جیسا قربانی میں اختیار ہے۔

**مسئلہ**:-پوری گائے یا اونٹ کا عقیقہ بھی بلا کراہت جائز ہے۔[3]

---

[1] اغلاط العوام ص۵۰۵ ملحقہ اصلاحی نصاب [2] امداد الفتاوی ج۳ ص۶۱۹

[3] امداد الفتاویٰ ص۶۲۹، ۶۲۱ ج۳

